(a) 14 فرائض
(b) 17 فرائض
(c) 16 فرائض
(d) 8 فرائض

5- اسلام میں وتر کی نماز سمیت دیگر کتنی نمازوں کو واجب قرار دیا گیا ہے؟
(a) 3' 2 عیدین + 1 وتر
(b) 2' 1 عید + 1 وتر
(c) 4' 2 عیدین + 1 وتر + 1 جمعہ
(d) مذکورہ تمام جوابات صحیح نہیں

6- نماز وتر کیا ہے؟
(a) فرض
(b) سنت
(c) واجب
(d) مذکورہ تمام جوابات صحیح نہیں

7- نماز میں کل کتنے واجبات ہیں؟
(a) 18 واجبات
(b) 17 واجبات
(c) 15 واجبات
(d) 14 واجبات

8- نماز کی اصطلاح ''جلسہ'' سے کیا مراد ہے؟
(a) دونوں سجدوں کے درمیان بیٹھنے کا عمل
(b) نماز میں کھڑے ہو کر پڑھنا
(c) نماز میں فرائض ادا کرنا
(d) مذکورہ جوابات صحیح نہیں

9- نماز کی ایک اصطلاح ''تھویب'' ہے۔ اس کے معنی بتائیں:
(a) اذان دینا
(b) اذان اور اقامت کے دوران نماز کی تیاری کیلئے متوجہ کرنا
(c) نماز کے لیے صفیں تیار کرنا
(d) اقامت کرانا

10- ظہر اور عصر کی نمازیں ادا کرنے کے اوقات کیا ہیں؟
(a) سورج طلوع ہونے سے قبل
(b) سورج کی روشنی پھیلتے ہی
(c) سورج غروب ہونے سے قبل
(d) مذکورہ تمام جوابات صحیح نہیں

11- رکوع سے اٹھنے کے بعد قومہ کی حالت میں ربنا لک الحمد کہنا کیا کہلاتا ہے؟
(a) اقتدا
(b) تسمیہ
(c) تحمیہ
(d) مذکورہ بالا تمام جوابات صحیح نہیں

12- اقتداء سے کیا مراد ہے؟
(a) باجماعت نماز کی ادائیگی
(b) امام کے پیچھے باجماعت نماز کی ادائیگی
(c) اکیلے نماز پڑھنا
(d) مذکورہ بالا تمام جوابات صحیح نہیں

13- مقتدی کی اقسام میں ایک قسم مدرک ہے۔ مدرک کے کیا معنی ہیں؟
(a) نماز کے آغاز سے اختتام تک امام کے ساتھ شریک نمازی
(b) ایک رکعت نماز ادائیگی کے بعد شریک جماعت ہونے والا نمازی
(c) دو رکعت نماز ادائیگی کے بعد شریک جماعت ہونے والا نمازی
(d) درج بالا میں سے کوئی جواب درست نہیں

14- ایسا مسلمان جس کی کوئی نماز بالغ ہونے کے بعد قضا نہ ہوئی ہو یا ایک / دو قضا ہوئیں۔ ان کی قضا ادا کر دی ہو اسے شریعت کی اصطلاح میں کیا کہتے ہیں؟
(a) مسبوق
(b) صاحب ترتیب
(c) مقتدی
(d) مدرک

15- کون سی نماز کی سنتوں کے بارے میں آنحضورﷺ نے فرمایا:
''اس نماز کی سنت ترک نہ کرنا۔ چاہے تم کو گھوڑے کچل ڈالیں۔''
(a) نماز عشا (b) نماز ظہر
(c) نماز مغرب (d) نماز فجر

## جوابات

| (c) | -3 | (b) | -2 | (a) | -1 |
|---|---|---|---|---|---|
| (c) | -6 | (b) | -5 | (b) | -4 |
| (b) | -9 | (a) | -8 | (d) | -7 |
| (b) | -12 | (c) | -11 | (c) | -10 |
| (d) | -15 | (b) | -14 | (a) | -13 |

# روزہ

روزہ اسلام کا تیسرا اہم رکن ہے۔ رمضان کا لفظ ''رمز'' سے نکلا ہے جس کے معنی جلا دینے کے ہیں۔ عربی میں روزہ کو صوم کہا جاتا ہے۔ صوم کے معنی کسی چیز کا رک جانا یا اس کو ترک کر دینا کے ہیں۔ روزہ 2 ہجری کو فرض ہوا تھا۔
سال کے 5 ایام یعنی عیدالفطر کے دن، عیدالاضحیٰ کے دن اور ایام تشریق کے روزے حرام قرار دیئے گئے ہیں۔
رمضان یعنی روزوں کے مہینے کو 3 عشروں میں تقسیم کیا جاتا ہے:
1- ابتدائی عشرہ: رحمت کا 2- درمیانی عشرہ: مغفرت کا
3- آخری عشرہ: آتش جہنم سے رہائی اور نجات کا

1- جو شخص بیماری کی وجہ سے روزہ نہ رکھ سکے تو پھر کیا کرے؟
(a) اس کے ذمہ فدیہ ہے کہ وہ ایک مسکین کو کھانا کھلائے (b) بیماری کی وجہ سے روزہ معاف ہے
(c) صحت یاب ہو کر قضا روزہ رکھ لے (d) دس مساکین کو کھانا کھلائے

2- رمضان کا روزہ اگر فاسد ہو جائے تو کیا کرنا ہوتا ہے؟
(a) کسی بھی دن روزہ رکھ لے (b) دو ماہ مسلسل روزہ رکھے
(c) دو ماہ روزے رکھے یا محتاجوں کو صبح شام کھانا کھلائے (d) درج بالا کوئی جواب صحیح نہیں

3- محرم کی 10/9 کے روزے، ذی الحجہ 9 تاریخ کا روزہ، ایام ابیض کی ہر ماہ کی 14/13 اور 15 کے روزے کیا کہلاتے ہیں؟
(a) ایام تشریق کے روزے (b) عشرہ مغفرت کے روزے
(c) فرض روزے (d) مسنون روزے

4- ''وہ خیر و برکت والی رات ہے جو ایک ہزار مہینوں سے زیادہ بہتر ہے۔'' یہ کس کا فرمان ہے؟
(a) حدیث نبویﷺ (b) قرآن مجید میں فرمان باری تعالیٰ
(c) صحابہ کرامؓ کا قول (d) مذکورہ تمام جوابات درست نہیں

5- ماہ رمضان کا ابتدائی عشرہ کیا کہلاتا ہے؟
(a) عشرہ مغفرت (b) عشرہ آتش جہنم سے نجات کا
(c) عشرہ رحمت (d) عشرہ ثواب

6- روزے کی حالت میں کون کون سی فرض نمازوں کی ادائیگی ہوتی ہے؟

(a) مغرب/عصر (b) عشا/عصر/ظہر
(c) فجر/عصر (d) فجر، ظہر اور عصر

-7 ماہ رمضان میں شیاطین کو جکڑا جاتا ہے۔ جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور جہنم کے بند کر دیئے جاتے ہیں۔ اس کا اظہار کہاں سے ہوا؟
(a) قرآن مجید سے (b) حدیث نبوی ﷺ سے
(c) صحابہ کرامؓ سے (d) ایک عام روایت ہے

-8 روزہ واجب ہونے کی شرائط کتنی ہیں؟
(a) 7 (b) 3
(c) 4 (d) 11

-9 شش عید کے روزے کن روزوں کو کہا جاتا ہے؟
(a) یوم عرفہ 9 ذوالحجہ (b) ماہ شوال کے 6 ابتدائی روزے
(c) پیر اور جمعرات کے روزے (d) ایام تشریق کے روزے

-10 فرض، سنت، نفل، مکروہ، حرام کے علاوہ روزہ کی چھٹی قسم کون سی ہے؟
(a) واجب (b) فاسد
(c) شش عید کے روزے (d) مذکورہ تمام جوابات صحیح نہیں

## جوابات

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| (d) | -3 | (c) | -2 | (c) | -1 |
| (d) | -6 | (c) | -5 | (b) | -4 |
| (b) | -9 | (c) | -8 | (b) | -7 |
| | | | | (a) | -10 |

# زکوٰۃ

دین اسلام میں نماز کے بعد زکوٰۃ کو اہم درجہ حاصل ہے۔ زکوٰۃ کے لفظی معنی پاک ہونا، بڑھنا اور نشوونما پانا کے ہیں۔ زکوٰۃ سال میں ایک مرتبہ خصوصاً ماہ رمضان میں دینا افضل فرمایا گیا ہے۔ زکوٰۃ ہر مسلمان پر فرض ہے۔ جو مقروض نہ ہو، صاحب نصاب ہو اور جو مال پر پورا سال گزار چکا ہو، عاقل و بالغ ہو، نیز اس کے پاس نصاب ضرورت اصلیہ سے زائد ہو۔ نصاب سے مراد سرمایہ کی وہ کم سے کم مقدار ہے، جس پر شریعت نے زکوٰۃ فرض کی ہو۔ زکوٰۃ کا حکم 9 ہجری کو نافذ ہوا تھا۔

-1 مندرجہ ذیل میں سے کس پر زکوٰۃ خرچ نہیں ہو سکتی؟
(a) نومسلموں پر (b) مساجد کی تعمیر پر
(c) یتیموں پر (d) مذکورہ تمام جوابات درست نہیں

-2 اگر کسی زمین سے خزانہ نکل آئے تو اس پر کتنی زکوٰۃ ہوگی؟
(a) 4/5 حصہ زکوٰۃ (b) 1/5 حصہ زکوٰۃ
(c) 1/10 حصہ زکوٰۃ (d) اس پر کوئی زکوٰۃ نہیں، اس خزانہ کی مالک حکومت ہے

-3 زکوٰۃ واجب ہو جانے کے بعد اگر کسی کا مال و متاع ضائع ہو جائے تو ایسے شخص پر کس حساب سے زکوٰۃ فرض ہوگی؟

(a) 1/2 حصہ زکوٰۃ (b) ضائع شدہ مال کے 35% حصہ زکوٰۃ
(c) زکوٰۃ واجب نہ ہوگی (d) مذکورہ تمام جوابات صحیح نہیں

4- اگر ایک شخص نے سال پورا ہونے پر اپنا مال کسی کو خیرات کر دیا ہو تو اس پر زکوٰۃ کس حساب سے واجب ہوگی؟
(a) مکمل زکوٰۃ دینا ہوگی (b) خیرات کیے گئے مال کے آدھے حصہ پر زکوٰۃ واجب ہوگی
(c) زکوٰۃ واجب نہ ہوگی (d) درج بالا تمام جوابات درست نہیں

5- چاندی کے کھانے پینے کے زیر استعمال برتنوں پر زکوٰۃ واجب ہوگی۔ اگر:
(a) مقررہ مقدار کے ہوں (b) مہمانوں کے استعمال میں آتے ہوں
(c) ذاتی استعمال میں آتے ہوں (d) مذکورہ تمام جوابات درست نہیں

6- اگر کسی نے عام استعمال کی کوئی قیمتی چیز فروخت کی اور کئی برسوں بعد اس کی رقم وصول ہوئی تو اس پر کتنی زکوٰۃ فرض ہوگی؟
(a) زکوٰۃ فرض نہ ہوگی (b) ایک سال کی زکوٰۃ فرض ہوگی
(c) سب سالوں کی زکوٰۃ فرض ہوگی (d) مذکورہ تمام جوابات درست نہیں ہیں

7- قیامت کے دن ایک شخص کے لیے آگ کی تختیاں بنائی جائیں گی۔ پھر اسے دوزخ کی آگ میں گرم کر کے اس شخص کی دونوں کروٹیں، پیشانی اور پیٹھ داغی جائے گی اور یہ عمل بار بار ہوگا۔ یہ سزا کس شخص کے لیے ہوگا؟
(a) بے نمازی کے لیے (b) مشرک کے لیے
(c) روزہ نہ رکھنے والے کے لیے (d) زکوٰۃ نہ دینے والے کے لیے

8- پولٹری فارم سے انڈے حاصل کرنے کے لیے ایک شخص نے مرغیاں پالیں۔ ان مرغیوں پر زکوٰۃ فرض ہے یا نہیں؟
(a) مرغیوں پر زکوٰۃ فرض نہیں (b) انڈوں کی وجہ سے آدھی فرض ہوگی
(c) معاف ہوگی (d) زکوٰۃ مرغیوں پر واجب ہے

9- زکوٰۃ کا اہم مصرف کیا ہے؟
(a) ضرورت مندوں اور غربا کی مدد (b) ریاست کے خزانہ کے لیے
(c) محصولات کی ادائیگی کے لیے (d) مذکورہ تمام جوابات درست نہیں

10- عام استعمال کے کپڑے خواہ وہ کتنے ہی قیمتی کیوں نہ ہوں زکوٰۃ فرض نہیں ماسوائے ایسے لباس کے
(a) جس پر سچا کام کیا گیا ہو (چاندی کے باون تولہ یا اس سے زائد استعمال ہوئی ہو)
(b) قیمتی موتیوں والی پوشاک
(c) ایسا کپڑا جس پر چاندی کا کام ہو اور بھاری پن کی وجہ سے چاندی چھڑوائی جائے تو اس چاندی پر جو 52 1/2 تولے یا اس سے زائد ہو پر زکوٰۃ فرض ہے
(d) درج بالا تمام جوابات صحیح نہیں

## جوابات

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| (c) | -3 | (d) | -2 | (b) | -1 |
| (c) | -6 | (a) | -5 | (c) | -4 |
| (a) | -9 | (d) | -8 | (d) | -7 |
| | | | | (c) | -10 |

# حج

اسلام کا پانچواں رکن حج 9 ہجری کو فرض ہوا۔ حج کے لغوی معنی ارادہ یا قصد کرنا کے ہیں۔
حج کی 3 اقسام ہیں: حج افراد، حج قرآن اور حج تمتع۔ حج ہر سال ایک مرتبہ کرنا فرض ہے تاہم یہ صرف صاحب استطاعت مسلمانوں کے لیے ہے۔

-1 حج کے دوران مسجد نمرہ کی کیا اہمیت ہے؟
A. وہ جگہ جہاں 10 ذی الحجہ کو ظہر کی نماز ادا کی جاتی ہے
B. وہ جگہ جہاں 9 ذی الحجہ کو ظہر اور عصر کی نمازیں ملا کر پڑھی جاتی ہیں
C. یہ وہ مسجد ہے جو اسلام میں پہلے حج کے موقع پر بنائی گئی
D. حجاج کرام یہاں خطبہ حجتہ الوداع سنتے ہیں

-2 حج (اور عمرہ کے دوران بھی) حاجی کن پہاڑیوں کے درمیان سات چکر لگاتے ہیں؟
A. عرفات کی پہاڑیوں کے درمیان B. صفا کی پہاڑیوں کے درمیان
C. صفا و مروہ کی پہاڑیوں کے درمیان D. منیٰ

-3 حج کے دوران ملتزم کو کیا اہمیت حاصل ہے؟
A. یہاں حج (اور عمرہ کا بھی) کا احرام باندھا جاتا ہے
B. مسجد الحرام میں رکن اسود اور دروازہ کعبہ کا حصہ جہاں حاجی اس سے لپٹ کر دعا مانگتے ہیں
C. 9 اور 10 ذی الحجہ کو مغرب کی نماز ادا کرنے کی جگہ
D. درج بالا سارے جوابات غلط ہیں

-4 عرفات اور منیٰ کے درمیان گھری وادی مزدلفہ کو حج کے دوران کیا اہمیت حاصل ہے؟
A. اس مقام پر قربانی دی جاتی ہے
B. یہاں حاجی 9 ذوالحجہ کو مغرب اور عشا کی نمازیں ملا کر ادا کرتے ہیں
C. اہل پاکستان اور اہل یمن کے لئے احرام باندھنے کا مقام
D. درج بالا سارے جوابات غلط ہیں

-5 یلملم وہ جگہ ہے جہاں اہل پاکستان اور اہل یمن احرام باندھتے ہیں۔ حج کے دنوں میں احرام باندھنے کے لئے شام اور مصر کے حاجیوں کے لئے کون سی جگہ ہے؟
A. الحجلی B. ملتزم
C. جحفہ D. درج بالا تمام جوابات صحیح نہیں

-6 منیٰ کو حج کے دنوں میں کیا اہمیت حاصل ہے؟
A. حاجی اس جگہ 8 ذوالحجہ کو نماز ادا کرتے ہیں
B. 9 ذوالحجہ کو حاجی منیٰ میں قیام کرتے ہیں
C. منیٰ کی مسجد خیف میں حاجی مغرب اور عشا کی نمازیں اکٹھی پڑھتے ہیں
D. 9 ذوالحجہ کو حاجی صبح تک 5 نمازیں ادا کرتے ہیں

-7 جب حاجی خشکی، سمندر یا فضائی راستہ سے حج کرنے جاتا ہے تو مکہ معظمہ سے قریباً 20 میل پہلے ایک مقام آتا ہے جہاں اسے باقاعدہ نیت باندھنا ہوتی ہے۔ اس مقام کو کیا کہتے ہیں؟
A. تلبیہ B. میقات

C. مزدلفہ D. جمرات

-8 حج کا رکن اعظم کون سا ہے؟
(a) مناسک حج کی تکمیل (b) طواف کعبہ
(c) احرام باندھنا (d) میدان عرفات میں وقوف

-9 احرام باندھنا، وقوف عرفات اور طواف زیارت کی حج میں کیا اہمیت ہے؟
(a) فرض ہیں (b) سنت ہے
(c) حج اکبر کے فرائض ہیں (d) مذکورہ تمام جوابات درست ہیں

-10 حج کے رکن اعظم یعنی میدان عرفات میں قیام کب کیا جاتا ہے؟
(a) 10/9 ذوالحجہ (b) 9/8 ذوالحجہ
(c) 11/10 ذوالحجہ (d) 8/7 ذوالحجہ

-11 حج میں شوط سے کیا مراد ہے؟
(a) احرام باندھنا (b) کعبہ کے گرد لگایا جانے والا ہر چکر
(c) حجر اسود کو بوسہ دینا (d) مذکورہ تمام جوابات صحیح نہیں ہیں

-12 حجر اسود کو بوسہ دینا کیا کہلاتا ہے؟
(a) سعی (b) مبرور
(c) استلام (d) شوط

-13 حج کے دوران مسجد نمرہ کی کیا اہمیت ہے؟
(a) وہ جگہ جہاں 10 ذی الحجہ کو ظہر کی نماز ادا کی جاتی ہے
(b) وہ جگہ جہاں 9 ذی الحجہ کو ظہر اور عصر کی نمازیں ملا کر پڑھی جاتی ہیں
(c) یہ وہ مسجد ہے جو اسلام میں پہلے حج کے موقع پر بنائی گئی
(d) حجاج کرام یہاں خطبہ حجۃ الوداع سنتے ہیں

-14 حج کے دوران وادی نمرہ کی کیا اہمیت ہے؟
(a) شام کے حاجی یہاں احرام باندھتے ہیں
(b) حج کے موقع پر حضور ﷺ طلوع آفتاب کے بعد آ کر ٹھہرے تھے
(c) مغرب اور عشا کی نمازیں اکٹھی پڑھی جاتی ہیں
(d) درج بالا تمام جوابات درست نہیں

-15 ہدی سے کیا مراد ہے؟
(a) قربانی کا جانور جو زائر اپنے ہمراہ لے جاتا ہے (b) کنکریاں مارنا
(c) کھڑے ہونا، ٹھہرنا (d) طواف قدوم

-16 اگر کوئی شخص حج اور عمرے کا احرام ایک ساتھ باندھ کر دونوں ارکان ادا کرے تو یہ کون سا حج کہلاتا ہے؟
(a) حج اکبر (b) حج تمتع
(c) حج قرآن (d) حج افراد

-17 ''قارن'' سے کیا مراد ہے؟
(a) حج قرآن ادا کرنے والا (b) نفلی حج کرنے والا
(c) پیدل حج کرنے والا (d) درج بالا تمام جوابات صحیح نہیں

**جوابات**

| (b) | -3 | (c) | -2 | (b) | -1 |
|---|---|---|---|---|---|
| (d) | -6 | (c) | -5 | (b) | -4 |
| (a) | -9 | (d) | -8 | (b) | -7 |
| (c) | -12 | (b) | -11 | (a) | -10 |
| (a) | -15 | (b) | -14 | (b) | -13 |
| | | (a) | -17 | (c) | -16 |

# اسلامی وقرآنی معلومات

-1 ''قاب قوسین'' اور ''ص'' قرآن میں یہ دو لفظ کس سورۃ میں مذکور ہیں؟

A. سورۃ النجم
B. سورۃ الناس
C. سورۃ ق
D. سورۃ الفلق

-2 سورۃ ق قرآن مجید میں کون سے نمبر کی سورۃ ہے؟

A. 30
B. 29
C. 31
D. 50

-3 قادسیہ کا مقام عرب مسلمانوں اور دوسری کون سی قوم کے درمیان پہلے معرکہ کا میدان تھا؟

A. رومیوں
B. ساسانیوں
C. یہودیوں
D. عیسائیوں

-4 سورۃ القارعہ جو قرآن مجید میں 101 نمبر کی سورۃ ہے' میں کل کتنی آیات ہیں؟

A. 14
B. 13
C. 11
D. 17

-5 قارون' جو تورات کا بہترین قاری اور بے پناہ دولت رکھتا تھا' کس قرآنی سورۃ میں اس کا ذکر تفصیل سے بیان کیا گیا ہے؟

A. سورۃ النجم
B. سورۃ القصص
C. سورۃ الکوثر
D. سورۃ الاخلاص

-6 حضرت خدیجہؓ سے حضورﷺ کے صاحبزادے قاسم بن محمدﷺ کا مزار شریف کہاں واقع ہے؟

A. مکہ
B. مدینہ
C. طائف
D. کوفہ

-7 'قانت' جس کے معنی فرماں بردار اور عاجزی کرنے والا ہیں' سورۃ النحل کی آیت نمبر 120 میں کن پیغمبر کے نیک خصائل کا ذکر کرتے ہوئے اللہ نے فرمایا؟

A. حضرت اسماعیلؑ
B. حضرت ابراہیمؑ
C. حضرت ہارونؑ
D. حضرت سلیمانؑ

-8 عہد نبویﷺ کی پہلی مسجد قبا اس مقام پر ہے جہاں حضورﷺ نے مکہ سے مدینہ ہجرت کرتے ہوئے قیام فرمایا تھا۔ یہ قیام کتنے دنوں کا تھا؟

A. 14
B. 20
C. 18
D. 12

9- وہ کون سی مسجد ہے جس میں ایک محراب کا رُخ بیت المقدس اور دوسری کا کعبۃ اللہ کی جانب ہے؟

A. مسجد الخیف — B. مسجد قبلتین

C. مسجد عقبہ — D. مسجد قبا

10- سورۃ القدر قرآن مجید میں کس نمبر کی سورۃ ہے؟

A. 120 — B. 122

C. 97 — D. 41

11- قرآن مجید کی پہلی منزل میں کون سی سورتیں نازل ہوئیں؟

A. سورۃ فاتحہ تا سورۃ النسا — B. سورۃ الشعرا تا سورۃ یٰسین

C. سورۃ بنی اسرائیل تا سورۃ فرقان — D. سورۃ مائدہ تا سورۃ توبہ

12- قرآن مجید میں آیات وعدہ کتنی ہیں؟

A. 1,500 — B. 1,400

C. 1,000 — D. 900

13- قرآن مجید میں آیات تسبیح کی کل تعداد کیا ہے؟

A. 100 — B. 99

C. 101 — D. 76

14- کتابت وحی کی سعادت سب سے پہلے کس کے حصہ میں آئی؟

A. حضرت خالدؓ بن ولید — B. حضرت علیؓ

C. حضرت خالدؓ بن سعید — D. حضرت عمرؓ

15- قرآن مجید میں آیات تحریم کی کل تعداد کتنی ہے؟

A. 260 — B. 250

C. 100 — D. 66

16- فتحات (زبر) کی قرآن مجید میں کتنی تعداد ہے؟

A. 53,223 — B. 58,490

C. 43,242 — D. 66,371

17- کسرات (زیر) کی قرآن مجید میں کتنی تعداد ہے؟

A. 39,586 — B. 39,582

C. 40,139 — D. 42,431

18- قرآن مجید کی کتنی سورتیں بغیر بسم اللہ کے شروع ہوتی ہیں؟

A. 2 — B. 3

C. 4 — D. 1

19- قرآن مجید میں حضرت ہودؑ کا نام کتنی مرتبہ آیا ہے؟

A. 6 — B. 2

C. 7 — D. 3

20- قرآن مجید میں ضمات (پیش) کتنی جگہوں پر استعمال ہوئی ہے؟

A. 8804 — B. 8803

C. 8801 — D. 8810

21- قرآن مجید میں آیات وعید کی کل تعداد کیا ہے؟

A. 1,010    B. 1,910
C. 1,000    D. 780

22- قرآن مجید کی دوسری منزل جو سورۃ مائدہ سے سورۃ توبہ تک ہے۔ اس میں کتنی آیات ہیں؟
A. 695    B. 395
C. 995    D. 895

23- سورۃ یونس سے سورۃ نحل تک کا حصہ قرآن مجید کی کون سی منزل میں شامل ہے؟
A. چوتھی    B. ساتویں
C. پانچویں    D. تیسری

24- قرآن مجید کی ساتویں منزل میں کون کون سی سورتیں شامل ہیں؟
A. سورۃ والصفت سے سورۃ حجرات    B. سورۃ ق سے سورۃ الناس
C. سورۃ یونس سے سورۃ نحل    D. سورۃ بنی اسرائیل سے سورۃ فرقان

25- اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کا ذکر کتنے ناموں سے کیا ہے؟
A. 45    B. 70
C. 55    D. 86

26- ترتیب نزول کے لحاظ سے قرآن مجید کی پہلی سورۃ کون سی ہے؟
A. سورۃ ق    B. سورۃ علق
C. سورۃ توبہ    D. سورۃ مائدہ

27- ترتیب نزول کے لحاظ سے قرآن مجید کی آخری سورۃ کون سی ہے؟
A. سورۃ توبہ    B. سورۃ بنی اسرائیل
C. سورۃ ق    D. سورۃ حجرات

28- ربنا لا تزغ قلوبنا............ یہ دعا کس سورۃ میں ہے؟
A. سورۃ نساء    B. سورۃ آل عمران
C. سورۃ مائدہ    D. سورۃ بنی اسرائیل

29- قرآن کی کتنی سورتیں لفظ ''قل'' سے شروع ہوتی ہیں؟
A. 4    B. 3
C. 5    D. 2

30- رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ ............ یہ دعا کس سورۃ میں ہے؟
A. سورۃ مومنون    B. سورۃ فرقان
C. سورۃ نمل    D. سورۃ طٰہٰ

31- سورۃ قریش جو مکہ میں نازل ہوئی' یہ قرآن مجید میں کون سے نمبر کی سورۃ ہے؟
A. 110    B. 106
C. 120    D. 113

32- سورۃ قریش میں کل کتنی آیات ہیں؟
A. 4    B. 11
C. 12    D. 8

33- قرآن مجید میں سلسلہ طٰسٓمٓ کی آخری سورۃ کون سی ہے؟
A. سورۃ الفلق    B. سورۃ النجم

C. سورۃ القصص D. سورۃ ق

34- قرآن مجید کی سورۃ نمبر 54 جو کہ مکی سورۃ ہے اور قرب قیامت کے بارے میں خبر دیتی ہے' کا نام کیا ہے؟
A. سورۃ یٰسین B. سورۃ بنی اسرائیل
C. سورۃ احزاب D. سورۃ القمر

35- بحری بیڑہ کس خلیفہ راشد کے دور میں حضرت امیر معاویہؓ نے بنوایا تھا؟
A. حضرت عثمانؓ B. حضرت علیؓ
C. حضرت ابوبکرؓ D. حضرت عمرؓ

36- نماز جنازہ میں کل کتنی تکبیریں ہوتی ہیں؟
A. 5 B. 3
C. 4 D. 6

37- حضرت عمرؓ نے بیت المال کی بنیاد کب رکھی؟
A. 15ھ B. 16ھ
C. 10ھ D. 17ھ

38- کون سی سورۃ میں بسم اللہ دو مرتبہ آئی ہے؟
A. سورۃ الناس B. سورۃ القمر
C. سورۃ النمل D. سورۃ القصص

39- ہجری کیلنڈر کا آغاز کس خلیفہ راشد نے کیا؟
A. حضرت علیؓ B. حضرت ابوبکرؓ
C. حضرت عمرؓ D. حضرت عثمانؓ

40- قرآن مجید میں کل کتنے رکوع ہیں؟
A. 660 B. 560
C. 558 D. 668

(بعض کتب میں رکوع کی تعداد 540 بتائی گئی ہے)

41- سورۃ احزاب میں کن صحابیؓ کا نام آیا ہے؟
A. حضرت زیدؓ بن حارث B. حضرت علیؓ
C. حضرت امیر معاویہؓ D. حضرت عمرؓ

42- قرآن مجید میں مسجد الحرام کے نام سے کس مقدس عمارت کو پکارا گیا ہے؟
A. مسجد نبوی ﷺ B. مسجد اقصیٰ
C. خانہ کعبہ D. مسجد قبا

43- وہ پہاڑ جہاں حضرت موسیٰؑ اللہ تعالیٰ سے ہمکلام ہوتے تھے' اس کا نام کیا ہے؟
A. جبل زیتون B. جبل احد
C. کوہ صفا D. کوہ طور

44- جنگ تبوک کا واقعہ کب پیش آیا؟
A. 9ھ B. 7ھ
C. 3ھ D. 11ھ

45- ذوالحجہ اسلامی سال کا کون سا مہینہ ہے؟

A. پہلا　B. آخری
C. تیسرا　D. چوتھا

46- خمیس کا کیا مطلب ہے؟
A. ہفتہ　B. جمعرات
C. بدھ　D. منگل

47- رمضان اسلامی کیلنڈر کا کون سا مہینہ ہے؟
A. آٹھواں　B. گیارھواں
C. نواں　D. دسواں

48- ربیع الثانی اسلامی سن کا کون سا مہینہ ہے؟
A. چوتھا　B. پانچواں
C. تیسرا　D. ساتواں

49- اسلام سے پہلے کس مہینہ میں لڑائی ممنوع تھی؟
A. صفر　B. جمادی الثانی
C. محرم　D. ربیع الاول

50- چوری کی سزا ہاتھ کا کاٹنا ہے۔اس حد شرعی کو کیا نام دیا گیا ہے؟
A. حد خمر　B. حد سرقہ
C. حد رجم　D. حد قذف

51- اسلام کا تیسرا اہم رکن کون سا ہے؟
A. نماز　B. روزہ
C. حج　D. جہاد

52- صفا و مروہ کہاں کی دو پہاڑیوں کے نام ہیں؟
A. مکہ　B. طائف
C. مدینہ　D. یمن

53- ''باب القرآن'' کس سورۃ کو کہا جاتا ہے؟
A. سورۃ القمر　B. سورۃ الفاتحہ
C. سورۃ توبہ　D. سورۃ النحل

54- ''روح القرآن'' کس سورۃ کو کہا جاتا ہے؟
A. سورۃ النجم　B. سورۃ الفاتحہ
C. سورۃ یٰسین　D. سورۃ بقرہ

55- واقعہ معراج کا ذکر قرآن مجید کی کن دو سورتوں میں ہے؟
A. سورۃ بنی اسرائیل اور سورۃ النجم　B. سورۃ ق اور سورۃ توبہ
C. سورۃ آل عمران اور سورۃ العصر　D. سورۃ النسا اور سورۃ الناس

56- قرآن مجید میں پہلا سجدہ تلاوت کون سے پارہ میں ہے؟
A. 8ویں　B. 9ویں
C. 11ویں　D. 5ویں

57- قرآن مجید میں کل کتنی آیات ہیں؟
A. 6,236　B. 6,636

C. 6,336 D. 6,436

58- قرآن مجید میں نماز کی تاکید کتنے مقامات پر کی گئی ہے؟
A. 900 B. 1100
C. 700 D. 800

59- قرآن مجید میں سب سے زیادہ ذکر کن پیغمبرؑ کا آیا ہے؟
A. حضرت آدمؑ B. حضرت عیسیٰؑ
C. حضرت موسیٰؑ D. حضرت ابراہیمؑ

60- قرآن مجید کی کن دو سورتوں کو معوذتین کہا جاتا ہے؟
A. آخری دو B. پانچویں اور چھٹی
C. پہلی دو D. ساتویں اور آٹھویں

61- اسلام میں سب سے پہلا جمعہ کب ادا کیا گیا؟
A. 2ھ B. 1ھ
C. 3ھ D. 4ھ

62- قرآن مجید کے پہلے حافظ کون سے صحابیؓ تھے؟
A. حضرت ابوبکرؓ B. حضرت عمرؓ
C. حضرت عثمانؓ D. حضرت علیؓ

63- مسجد نبوی ﷺ میں پہلی اذان کب دی گئی تھی؟
A. 2ھ B. 1ھ
C. 4ھ D. 3ھ

64- شراب کس سن ہجری میں حرام قرار دی گئی؟
A. 4ھ B. 5ھ
C. 3ھ D. 2ھ

65- مسلم خواتین پہلی مرتبہ کس جنگ میں شریک ہوئی تھیں؟
A. جنگ احد B. جنگ خندق
C. جنگ بدر D. جنگ تبوک

66- مسجد جن کس شہر میں واقع ہے؟
A. طائف B. مکہ
C. مدینہ D. صفا

67- قربانی کا حکم کس سن ہجری میں دیا گیا؟
A. 3ھ B. 4ھ
C. 2ھ D. 9ھ

68- نماز جمعہ کی کل کتنی رکعات ہیں؟
A. 18 B. 14
C. 13 D. 12

69- نماز عشا میں کل کتنی رکعات ہیں؟
A. 17 B. 20
C. 18 D. 11

-70 تدوین حدیث کے ابتدائی دور میں ''صحیفہ صادقہ'' کس نے مرتب کیا تھا؟

A. حضرت عثمانؓ B. حضرت عبداللہؓ بن عمرو
C. حضرت امام مسلمؒ D. حضرت امام ابوداؤدؒ

-71 حضرت جویریہؓ سے نکاح پر حضورﷺ نے اُن کے خاندان کے کتنے غلام آزاد کیے؟

A. 600 B. 700
C. 300 D. 850

-72 حضورﷺ کے انتقال کے وقت حضرت امام حسینؓ کی کتنی عمر تھی؟

A. 7سال B. 12سال
C. 3سال D. 16سال

-73 قرآن مجید کی سورۃ الصف کی کس آیت میں حضورﷺ کا نام ''احمد'' آیا ہے؟

A. آیت نمبر4 B. آیت نمبر8
C. آیت نمبر6 D. آیت نمبر12

-74 فتح مکہ کے موقع پر پہلے مسلمان ہونے والے مرد کون تھے؟

A. ابوسفیانؓ بن حارث B. حضرت زبیرؓ
C. حضرت حارثؓ D. حضرت سعدؓ بن ابی وقاص

-75 اُس عظیم مسلمان جرنیل کا نام بتائیں جس نے ساری عمر جہاد کیا مگر شہادت نہ ملی؟

A. حضرت خالدؓ بن ولید B. حضرت امیر معاویہؓ
C. حضرت سعدؓ بن ابی وقاص D. حضرت ابوعبیدہؓ

-76 آیت الکرسی قرآن مجید کے کس پارے میں ہے؟

A. پہلے پارے میں B. تیسرے پارے کے شروع میں
C. پانچویں پارے کے آخر میں D. دوسرے پارے میں

-77 شبیر کن کا لقب تھا؟

A. حضرت علیؓ B. حضرت بلالؓ
C. حضرت حسنؓ D. حضرت حسینؓ

-78 سب سے زیادہ احادیث کن صحابیؓ سے مروی ہیں؟

A. حضرت عثمانؓ B. حضرت ابوہریرہؓ
C. حضرت حمزہؓ D. حضرت علیؓ

-79 وراثت کا قانون کب نازل ہوا؟

A. 2ھ B. 4ھ
C. 5ھ D. 3ھ

-80 مواخات کے کیا معنی ہیں؟

A. جہاد کرنا B. سچ کہنا
C. بھائی چارہ D. ہجرت کرنا

-81 فجر کی اذان میں ''الصلوٰۃ خیر من النوم'' کے کلمات کا اضافہ کس نے کیا؟

A. حضرت بلالؓ B. حضرت عثمانؓ
C. حضرت ابوبکرؓ D. حضرت عمرؓ

-82 دوزخ کے کتنے طبقات ہیں؟

A. 8 B. 7
C. 6 D. 3

83- سانحہ کربلا کس سن ہجری میں پیش آیا؟
A. 50ھ B. 71ھ
C. 62ھ D. 61ھ

84- پہلی اذان حضرت بلالؓ نے دی تھی۔ اس کی تجویز کس نے پیش کی؟
A. حضرت عمرؓ B. حضرت علیؓ
C. حضرت عثمانؓ D. حضرت ابوبکرؓ

85- زمین پر پہلا درخت کون سا تھا؟
A. زیتون کا B. سیب کا
C. کھجور کا D. انگور کا

86- سن ہجری کس سن عیسوی میں شروع ہوا؟
A. 622ء B. 625ء
C. 711ء D. 627ء

87- فارقلیط ..... حضورﷺ کا یہ اسم گرامی کس مذہبی کتاب میں ہے؟
A. تورات B. زبور
C. انجیل (بائبل) D. قرآن

88- "غمگین نہ ہو خدا ہمارے ساتھ ہے۔" حضورﷺ نے یہ الفاظ ہجرت کے موقع پر کن صحابیؓ سے کہے تھے؟
A. حضرت عمرؓ B. حضرت عثمانؓ
C. حضرت علیؓ D. حضرت ابوبکرؓ

89- حج میں اگر کوئی غلطی ہو جائے تو کیا کیا جاتا ہے؟
A. توبہ کی جاتی ہے B. قرآن پڑھا جاتا ہے
C. غربا میں کھانا تقسیم کیا جاتا ہے D. ایک بکرے کی قربانی دی جاتی ہے

90- وہ کون سے پیغمبر ہیں جو ابھی زندہ ہیں؟
A. حضرت آدمؑ B. حضرت نوحؑ
C. حضرت سلیمانؑ D. حضرت عیسیٰؑ

91- چوری پر ہاتھ کاٹنے کی سزا کب مقرر ہوئی؟
A. 8ھ B. 7ھ
C. 9ھ D. 11ھ

92- صلح حدیبیہ کس سن ہجری کو ہوئی؟
A. 7ھ B. 6ھ
C. 9ھ D. 11ھ

93- سود کس سن ہجری میں حرام قرار دیا گیا؟
A. 8ھ B. 3ھ
C. 9ھ D. 11ھ

94- کن پیغمبر کو "آدم ثانی" کہا جاتا ہے؟
A. حضرت اسماعیلؑ B. حضرت نوحؑ

C. حضرت ابراہیمؑ D. حضرت سلیمانؑ

95- آنحضور ﷺ نے کب ہجرت فرمائی؟
A. 1ھ B. 3ھ
C. 4ھ D. 9ھ

96- اسلام میں کتنی حدود پر سب کا اتفاق ہے؟
A. 4 B. 6
C. 5 D. 8

97- شراب نوشی پر کون سی شرعی حد لگتی ہے؟
A. حد جلد B. حد خمر
C. حد رجم D. حد سرقہ

98- حد رجم کس جرم کی شرعی سزا ہے؟
A. شادی شدہ زانی مرد/عورت B. شراب نوشی
C. غیر شادی شدہ زانی مرد/عورت D. چوری

99- نماز وتر کی کتنی رکعات ہیں؟
A. 8 B. 4
C. 3 D. 7

100- جب کوئی سفر میں ہو تو ظہر، عصر اور عشا کے فرض رکعات میں سے 4 کی بجائے کتنی رکعات پڑھتا ہے؟
A. 3 B. 2
C. 1 D. کوئی نہیں

101- نماز تراویح کب پڑھی جاتی ہے؟
A. رمضان میں عشا کی نماز کے بعد B. رمضان میں ظہر کی نماز کے بعد
C. رمضان میں عصر کی نماز کے بعد D. رمضان میں مغرب کی نماز کے بعد

102- فرض کفایہ کیا ہے؟
A. میت کی نماز جنازہ پڑھنا B. جمعہ کی نماز پڑھنا
C. نفل نماز پڑھنا D. نماز استسقا پڑھنا

103- واقعہ معراج کس اسلامی تاریخ کو پیش آیا؟
A. 21 رمضان المبارک B. 27 رجب
C. 12 شعبان D. 19 ذیقعد

104- کس نماز کی تیسری رکعت میں دعائے قنوت پڑھی جاتی ہے؟
A. نماز جمعہ B. نماز عیدین
C. نماز وتر D. نماز قصر

105- خانہ کعبہ کو کب قبلہ قرار دیا گیا؟
A. 2 ہجری B. 1 ہجری
C. 3 ہجری D. 4 ہجری

## جوابات

| C | -4 | B | -3 | D | -2 | A | -1 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| A | -8 | B | -7 | C | -6 | B | -5 |
| C | -12 | A | -11 | C | -10 | B | -9 |
| A | -16 | B | -15 | C | -14 | A | -13 |
| A | -20 | B | -19 | D | -18 | B | -17 |
| B | -24 | D | -23 | A | -22 | C | -21 |
| B | -28 | A | -27 | B | -26 | C | -25 |
| A | -32 | B | -31 | D | -30 | C | -29 |
| C | -36 | A | -35 | D | -34 | C | -33 |
| C | -40 | C | -39 | C | -38 | A | -37 |
| A | -44 | D | -43 | C | -42 | A | -41 |
| A | -48 | C | -47 | B | -46 | B | -45 |
| A | -52 | B | -51 | B | -50 | C | -49 |
| B | -56 | A | -55 | C | -54 | B | -53 |
| A | -60 | C | -59 | C | -58 | A | -57 |
| A | -64 | B | -63 | C | -62 | B | -61 |
| B | -68 | C | -67 | B | -66 | A | -65 |
| A | -72 | B | -71 | B | -70 | A | -69 |
| B | -76 | A | -75 | A | -74 | C | -73 |
| C | -80 | D | -79 | B | -78 | D | -77 |
| A | -84 | D | -83 | B | -82 | D | -81 |
| D | -88 | C | -87 | A | -86 | C | -85 |
| B | -92 | A | -91 | D | -90 | D | -89 |
| C | -96 | A | -95 | B | -94 | C | -93 |
| B | -100 | C | -99 | A | -98 | B | -97 |
| C | -104 | B | -103 | A | -102 | A | -101 |
| | | | | | | A | -105 |

تب میں یہ تعداد 6666 بتائی گئی ہے۔

# معلومات پاکستان

**سرکاری نام** اسلامی جمہوریہ پاکستان

لفظ پاکستان اصل میں دو الفاظ "پاک" اور "ستان" کا مرکب ہے یعنی "پاک لوگوں کی جگہ"۔

**رقبہ** 796095 مربع کلومیٹر......(310401 مربع میل)

(اس رقبے میں شمالی علاقہ جات اور آزاد ریاست جموں و کشمیر کا رقبہ شامل نہیں ہے)

**محل وقوع** 24°N to 37°N عرض بلد اور 61°E to 75.5°E طول بلد کے درمیان واقع ہے۔

**سرحدیں** پاکستان کی سرحدیں 6,774 کلومیٹر (4,209 میل) طویل ہیں۔

پاک چین سرحد : 523 کلومیٹر (325 میل)

پاکستان کے شمال اور شمال مشرق (گلگت بلتستان) میں چین کا صوبہ سنکیانگ (Sinkiang) ہے۔

پاک بھارت سرحد : مشرق میں پاکستان کی بھارتی صوبوں پنجاب اور راجستھان سے سرحد ملتی ہے جو ریڈکلف لائن کہلاتی ہے۔ یہ 2,912 کلومیٹر (1,809 میل) طویل ہے۔

پاک افغان سرحد : افغانستان کے ساتھ مغرب اور شمال مغرب میں سرحد ملتی ہے جو ڈیورنڈ لائن کہلاتی ہے۔ یہ سرحد 2,430 کلومیٹر (1,510 میل) طویل ہے۔

☆ شمال مغرب میں افغانستان کی محض 20 میل چوڑی ایک پٹی جو واخان (Wakhan) کہلاتی ہے، پاکستان کو تاجکستان اور دیگر وسطی ایشیا کی ریاستوں (یہ مسلم ریاستیں 1991ء میں سوویت یونین ٹوٹنے سے آزاد ہوئی تھیں) کو جدا کرتی ہے۔

پاک ایران سرحد : جنوب مغرب میں پاکستان کی سرحد (پاکستانی صوبہ بلوچستان اور ایرانی صوبہ بلوچستان) ایران سے ملتی ہے۔ یہ سرحد 909 کلومیٹر (565 میل) طویل ہے۔

پاک مقبوضہ کشمیر سرحد: یہ سرحد "لائن آف کنٹرول" (LoC) کہلاتی ہے جو آزاد کشمیر کو بھارت کے زیر تسلط ریاست جموں و کشمیر کے علاقہ سے جدا کرتی ہے۔

**ساحلی لمبائی** 1,046 کلومیٹر (650 میل)

**بحری حدود** پاکستان بحیرۂ عرب کے ساتھ جو بحر ہند کا ایک حصہ ہے، جنوب میں ساحل رکھتا ہے۔ پاکستان کی بحری حدود 200 میل تک ہیں۔ 6 مئی 2009ء کو اقوام متحدہ نے پاکستان کی بین الاقوامی بحری حدود 200 میل کو 350 ناٹیکل میل تک بڑھانے کی منظوری دیدی۔

**پہاڑی سلسلے** ہمالیہ، قراقرم، کوہ ہندوکش۔

**پہاڑی چوٹیاں**

| | | |
|---|---|---|
| کے ٹو (گڈون آسٹن) | = | 28,250 فٹ |
| نانگا پربت | = | 26,660 فٹ |
| گیشر بروم I | = | 26,470 فٹ |
| براڈ پیک | = | 26,400 فٹ |
| گیشر بروم II | = | 26,360 فٹ |
| Disteghil Sar | = | 25,858 فٹ |
| میشر بروم | = | 25,660 فٹ |
| راکاپوشی | = | 25,551 فٹ |

| | | |
|---|---|---|
| Kanjut Sar | = | 25,461فٹ |
| ترچ میر | = | 25,230 فٹ |
| Skyang Kangri | = | 24,750 فٹ |
| Sia Kangri | = | 24,350 فٹ |
| Haramosh Peak | = | 24,270 فٹ |
| Istoro Nal | = | 24,240 فٹ |
| Baltoro Kangri | = | 39,990 فٹ |
| Nunkun | = | 23,410 فٹ |

صحرا — تھر ۔ وادئ سندھ کے جنوب میں بھارتی صوبہ راجپوتانہ میں کچھ حصہ ہے۔

چولستان بہاولپور اور بہاولنگر میں واقع ہے۔لال سہانرا کا معروف پارک یہاں واقع ہے۔

پہاڑی درّے — درہ خیبر، درہ بولان درہ لواری، درہ شندور، درہ بابوسر، درہ خنجراب (درہ خنجراب کو دنیا کی چھت بھی کہا جاتا ہے۔یہ درہ پاکستان اور چین کو آپس میں ملاتا ہے)۔

برفانی تودے — سیاچن، بالتورو، چوگولنگما ہسپر، بتورا، پسو۔

جھیلیں — ہالیجی (کراچی کے نزدیک)، کینجھر (ٹھٹھہ کے نزدیک)، راول (پنڈی کے نزدیک)، راما، مہوڈنڈ (وادئ سوات)، سیف الملوک کلا لاہور (وادی کاغان)، ہنہ (کوئٹہ)، ہامون مشخیل، نوشکی (بلوچستان)، کنڈر، بنجی، دپ، ست پارا (گلگت بلتستان)۔

آتش فشاں پہاڑ — کوہ تفتان (بلوچستان) Activeیعنی فعال آتش فشاں پہاڑ ہے۔سطح سمندر سے 13 ہزار فٹ بلند ہے۔

قومی اصول عمل — ایمان، اتحاد، تنظیم (فرمانِ قائد)

صوبہ جات — 1-پنجاب 2-سندھ 3-خیبر پختونخواہ 4-بلوچستان۔

وفاقی علاقہ جات — 1- ریاست آزاد جموں وکشمیر 2- فاٹا(FATA) قبائلی علاقے 3- شمالی علاقہ جات (گلگت بلتستان) 4- اسلام آباد

ڈویژن — 28

اضلاع — 118

دارالحکومت — اسلام آباد (آبادی:19لاکھ:2014ء)

آبادی — 19 کروڑ61لاکھ(2014ء)

آبادی میں صوبوں کا حصہ — (پنجاب56% سندھ23% خیبر پختونخواہ13% بلوچستان7.5% فاٹا2% اسلام آباد1%)

شہری آبادی — 36فیصد۔

دیہاتی آبادی — 64فیصد۔

زیادہ شہری آبادی والا علاقہ — اسلام آباد (وفاق کے زیر انتظام) شہری آبادی کی شرح65.6%

زیادہ شہری آبادی والا صوبہ — سندھ48.9%

کم شہری آبادی والا علاقہ — فاٹا(FATA)2.7%

زیادہ آبادی والا صوبہ — پنجاب، پاکستان کی کل آبادی کا56.0%

بڑے شہروں کی تعداد — 0.2 ملین یا اس سے زیادہ آبادی والے کل 23 شہر ہیں۔

سب سے بڑا شہر — کراچی، آبادی دو کروڑ35لاکھ (2014ء)

دیگر بڑے شہر — لاہور، آبادی سوا کروڑ

فیصل آباد، آبادی42لاکھ

| | |
|---|---|
| 10لاکھ سے زائد آبادی والے دیگر شہر | ملتان، حیدرآباد، گوجرانوالہ، راولپنڈی، پشاور، اسلام آباد، کوئٹہ، سیالکوٹ، بہاولپور |
| خام شرح پیدائش | 25فی ہزار (بمطابق PDS سروے 2012ء) |
| خام شرح اموات | 7.7فی ہزار (بمطابق PDS سروے 2012ء) |
| آبادی کی گنجانی | 550 افراد فی مربع میل (2014ء) |
| اوسط عمر | 67.05سال (2014ء) |
| سالانہ شرح اضافہ آبادی | 1.6فیصد |
| مرد/عورت میں نسبت | 106 اور 100<br>شہروں میں مردوں کی نسبت 112 ہے۔<br>دیہات میں مردوں کی نسبت 106 ہے۔ |
| 15برس سے کم عمر آبادی | %38 |
| 15-64برس کی آبادی | %59 |
| 65سال سے زائد عمر کی آبادی | %3 (F.B.S اسلام آباد) |
| افغان مہاجرین | 22لاکھ (2013ء) |
| افرادی قوت | 54.92ملین (2013ء) |
| زراعت سے وابستہ افرادی قوت | %45.1 |
| مینوفیکچرنگ/کان کنی سے وابستہ | %13 |
| تعمیرات سے وابستہ | %6.6 |
| عام تجارت سے وابستہ | %14.4 |
| ٹرانسپورٹ سے وابستہ | %5.2 |
| فنانس/دیگر سروسز سے وابستہ | %13.6 |
| دیگر شعبوں سے وابستہ | %2.1 |
| بیروزگاری | 7.7فیصد (2014ء) |
| افراطِ زر | 7.8فیصد |
| قومی ترانے کا خالق | حفیظ جالندھری |
| قومی لباس | شلوار قمیض |
| قومی کھیل | ہاکی |
| قومی شاعر | علامہ اقبالؒ |
| قومی پھول | گل یاسمین (چنبیلی) |
| قومی پھل | امرود (سرما)، آم (گرما) |
| قومی نعرہ | پاکستان زندہ باد |
| قومی جانور | مارخور |
| قومی ممالیہ جانور | دریائے سندھ کی ڈالفن |
| قومی پرندہ | چکور |
| قومی درخت | دیار |
| قومی مشروب | گنے کا رس |

| روشنیوں کا شہر | کراچی |
|---|---|
| اولیائے کرام کا شہر | ملتان |
| پہاڑوں کا شہر | مری |
| زبانیں | پنجابی، سرائیکی، سندھی، پشتو، کشمیری، بلوچی، ہندکو، براہوی، شینا، بروشسکی، بلتی، گجراتی، مکرانی۔ 60 سے زائد چھوٹی بڑی زبانیں بولی جاتی ہیں |
| سرکاری و قومی زبان | اُردو (8% آبادی اُردو بولنے والوں پر مشتمل ہے) |
| مذاہب | اسلام 96%<br>ہندومت (33 لاکھ)، بدھ مت، عیسائیت (26 لاکھ)، سکھ ازم (20 ہزار)، پارسی (20 ہزار)، قادیانی (40 لاکھ)، کیلاش (3 ہزار)، بہائی (40 ہزار) = 4% |
| شرح خواندگی | 60 فیصد (2014ء) |
| کل وسائل | |
| مجموعی قومی پیداوار میں اضافہ کی شرح | 574.1 ملین ڈالر (2014ء)<br>4.7 فیصد (2010ء) |
| فی کس سالانہ آمدنی | 1386 ڈالر (2014ء) |
| زرعی پیداوار | گندم، کپاس، چاول، گنا، جو، چائے، سن فلاور، کینولا، دودھ، پھل، سبزیاں، مٹن، بیف، انڈے۔ |
| گندم کی پیداوار | 23,864 ہزار ٹن |
| چاول کی پیداوار | 6,883 ہزار ٹن |
| کپاس کی پیداوار | 12,698 ہزار گانٹھیں |
| گنا کی پیداوار | 49,373 ہزار ٹن |
| مویشیوں کی تعداد | 16 کروڑ 67 لاکھ |
| بھینسوں کی تعداد | 3 کروڑ 37 لاکھ |
| بھیڑوں کی تعداد | 2 کروڑ 88 لاکھ |
| بکریوں کی تعداد | 6 کروڑ 49 لاکھ |
| اُونٹوں کی تعداد | 10 لاکھ |
| گھوڑوں کی تعداد | 0.3 ملین |
| گدھوں کی تعداد | 4.4 ملین |
| لائیوسٹاک مصنوعات | دودھ، گائے کا گوشت، بکرے کا گوشت، مرغی کا گوشت، اُون، انڈے، کھالیں، چمڑہ۔ |
| دودھ کی پیداوار | 49,512 ہزار ٹن |
| گائے کا گوشت | 1829 ہزار ٹن |
| بکرے کا گوشت | 643 ہزار ٹن |
| مرغی کا گوشت | 907 ہزار ٹن |
| انڈے | 9057 ملین |
| کھالیں | 9.1 ملین |
| چمڑہ | 45.2 ملین |

| | |
|---|---|
| صنعتی پیداوار | ڈبہ بند غذائی اجناس، سگریٹ، ٹیکسٹائل مصنوعات، چمڑے کی مصنوعات، کاغذ اور گتہ، کیمیکل، ربڑ، پلاسٹک، پٹرول کی مصنوعات، ٹائر اور ٹیوب، نان میٹالک منرل مصنوعات، بنیادی دھاتی مصنوعات، دھاتی مصنوعات، مشینری، آٹو موبائل، کھاد، سیمنٹ، پٹ سن کی مصنوعات، دفاعی ہلکا و بھاری اسلحہ۔ |
| کل ریلوے روٹ | 7,791 کلومیٹر |
| سڑکوں کی کل لمبائی | 263,775 کلومیٹر |
| پی آئی اے کل روٹ | 3,47,478 کلومیٹر |
| پی آئی اے طیاروں کی تعداد | 42 |
| رجسٹرڈ کاریں / جیپیں | 1,122,465 |
| رجسٹرڈ ٹیکسیاں | 83,819 |
| رجسٹرڈ بسیں | 134,991 |
| رجسٹرڈ ٹرک | 147,561 |
| رجسٹرڈ موٹر سائیکل | 2,133,527 |
| رجسٹرڈ رکشہ | 87,640 |
| دیگر مشینی سواریاں | 732,316 |
| مرکز قومی بچت | 367 برانچیں |
| ٹوٹل ڈاک خانے | 13 ہزار (2014ء) |
| ٹوٹل ٹیلی فون لائنیں | 74 لاکھ (2012ء) |
| ٹوٹل انٹرنیٹ کنکشن | 3 کروڑ (2014ء) |
| ٹوٹل موبائل فون کنکشن | 13 کروڑ 99 لاکھ (2014ء) (دنیا کا آٹھواں بڑا موبائل فون صارف ملک ہے) |
| ٹوٹل سی این جی سٹیشنز | 3331 (2012ء) |
| ٹوٹل PCO | 3,87,490 |
| ٹوٹل T.V سیٹ | 99,40,078 (2010ء) |
| گیس کی کل کھپت | 1221994 (mm cft) |
| ہائیڈرو الیکٹرک بجلی کی کل پیداوار | 6,555 میگاواٹ (MW) |
| نیوکلیئر بجلی کی کل پیداوار | 462 میگاواٹ (MW)<br>(دسمبر 2000ء میں چشمہ نیوکلیئر پاور نے 300 میگاواٹ بجلی کی پیداوار شروع کی) |

سیاسی جماعتیں

| جماعت | | سربراہ |
|---|---|---|
| پاکستان پیپلز پارٹی | : | بلاول بھٹو زرداری<br>(شریک چیئرمین: آصف علی زرداری) |
| پاکستان مسلم لیگ (ن) | : | میاں محمد نواز شریف |
| عوامی نیشنل پارٹی | : | اسفند یار ولی خان |
| ایم کیو ایم | : | الطاف حسین |
| جمعیت علمائے اسلام (ف) | : | مولانا فضل الرحمٰن |
| جمعیت علمائے اسلام (س) | : | مولانا سمیع الحق |
| پاکستان جمہوری پارٹی | : | نوابزادہ منصور احمد خان |

| جماعت | | سربراہ |
|---|---|---|
| جمعیت علمائے پاکستان | : | پیر اعجاز ہاشمی |
| جمعیت علمائے پاکستان (نفاذ شریعت) | : | انجینئر سلیم اللہ خان |
| پاکستان مسلم لیگ (ق) | : | چوہدری شجاعت حسین |
| جمہوری وطن پارٹی | : | طلال اکبر بگٹی |
| پاکستان تحریک انصاف | : | عمران خان |
| جماعت اسلامی | : | سراج الحق |
| عوامی مسلم لیگ | : | شیخ رشید احمد |
| عالمی جمعیت اہلحدیث پاکستان | : | ڈاکٹر علامہ ریاض الرحمن یزدانی |
| مسلم لیگ (ف) | : | پیر پگاڑا |
| مرکزی جمعیت اہلحدیث پاکستان | : | پروفیسر ساجد میر |
| پختونخواہ ملی عوامی پارٹی | : | محمود خان اچکزئی |
| عوامی پیپلز پارٹی | : | انجینئر غلام جیلانی |
| سنی تحریک | : | ثروت قادری |
| سندھ نیشنل فرنٹ | : | میر ممتاز علی بھٹو |
| قومی وطن پارٹی | : | آفتاب احمد خان شیر پاؤ |
| پیپلز پارٹی شہید بھٹو | : | غنویٰ بھٹو |
| خاکسار تحریک | : | صبیحہ ارشد المشرقی |
| ورکرز پارٹی پاکستان | : | عابد حسن منٹو |
| جئے سندھ قومی محاذ | : | سعان خان قریشی |
| قومی عوامی تحریک | : | ایاز لطیف پلیجو |
| تحریک تحفظ پاکستان | : | ڈاکٹر عبدالقدیر خان |
| نیشنل پارٹی | : | میر حاصل بزنجو |
| عوامی اتحاد پارٹی | : | لیاقت علی جتوئی |
| بلوچستان نیشنل پارٹی (عوامی) | : | میر اسرار اللہ زہری |
| استقلال پارٹی | : | سید منظور علی گیلانی |
| پاکستان نیشنل پارٹی | : | غلام مرتضیٰ جتوئی |
| بلوچستان نیشنل پارٹی (مینگل) | : | سردار اختر خان مینگل |
| تحریک استقلال | : | اصغر خان |
| سندھ ترقی پسند پارٹی | : | ڈاکٹر قادر مگسی |
| پاکستان پیپلز پارٹی ورکرز | : | صفدر عباسی |
| اہل سنت والجماعت | : | مولانا احمد لدھیانوی |
| پاک سرزمین پارٹی (PSP) | : | مصطفیٰ کمال |
| پاکستان عوامی تحریک (PAT) | : | ڈاکٹر علامہ محمد طاہر القادری |

آئین

1956ء، 1962ء اور 1973ء
1973ء کا آئین سابق وزیراعظم ذوالفقار علی بھٹو نے قوم کو متفقہ طور پر دیا تھا جو 1977ء میں ضیا مارشل لا میں معطل کیا گیا اور متعدد ترامیم کی گئیں۔ 12 اکتوبر 1999ء کو جنرل مشرف کی فوجی حکومت میں آئین 1973ء کے چند حصے معطل کیے گئے۔ 3 نومبر 2007ء کو پرویز مشرف نے ملک میں "ایمرجنسی پلس" نافذ کر کے اعلیٰ عدلیہ کو معطل کر کے پی سی او آرڈر جاری کر دیا جسے 42 روز بعد 15 دسمبر 2007ء کو واپس لے کر آئین بحال کر دیا گیا۔

مارشل لا

1958ء جنرل ایوب خان 1969ء جنرل یحییٰ خان 1977ء جنرل ضیاء الحق
1999ء ملک میں فوجی حکومت 12 اکتوبر کو باقاعدہ مارشل لا کی بجائے ایمرجنسی کے نفاذ سے برسراقتدار آئی۔

بین الاقوامی تنظیموں سے وابستگی

اقوام متحدہ، اسلامی کانفرنس تنظیم، دولت مشترکہ، موتمر عالم اسلامی، غیر جانبدار تحریک، سارک، ایکو۔

خصوصی خارجہ تعلقات

چین، سعودی عرب، متحدہ عرب امارات، ایران، ترکی۔

# پاکستان کا رقبہ، آبادی اور انتظامی تقسیم

## رقبہ

اسلامی جمہوریہ پاکستان کا رقبہ 796096 مربع کلومیٹر ہے، اس رقبہ میں ریاست جموں و کشمیر شامل نہیں ہے۔ صوبہ وار رقبہ کی تقسیم مندرجہ ذیل ہے:

| نمبر شمار | صوبہ / علاقہ کا نام | رقبہ (مربع کلومیٹر میں) | کل رقبہ کا فیصد |
|---|---|---|---|
| -1 | پنجاب | 2,05,345 | 25.8 |
| -2 | سندھ | 1,40,914 | 17.7 |
| -3 | خیبر پختونخواہ | 74,521 | 9.4 |
| -4 | بلوچستان | 3,47,190 | 43.6 |
| -5 | اسلام آباد | 906 | 0.1 |
| -6 | فاٹا | 27,220 | 3.4 |
| | ٹوٹل | 7,96,096 | |

☆ 347190 مربع کلومیٹر رقبہ کے ساتھ بلوچستان، پاکستان کا سب سے بڑا صوبہ ہے۔ صوبہ پنجاب 205345 مربع کلومیٹر رقبہ کے ساتھ دوسرے نمبر پر ہے۔
☆ بلوچستان 43.6 فیصد، پنجاب 25.8 فیصد، سندھ 17.7 فیصد اور خیبر پختونخواہ 9.4 فیصد۔
☆ رقبہ کے لحاظ سے صوبہ خیبر پختونخواہ پاکستان کا سب سے چھوٹا صوبہ ہے، اس کا رقبہ 74521 مربع کلومیٹر ہے۔
☆ فاٹا 27220 مربع کلومیٹر اور اسلام آباد 906 مربع کلومیٹر رقبہ رکھتے ہیں۔

## آبادی

2 تا 18 مارچ 1998ء کو کرائی گئی پانچویں مردم شماری کے مطابق پاکستان کی آبادی 130.6 ملین ہے۔ آبادی کے لحاظ سے پاکستان دنیا کا چھٹا بڑا ملک ہے۔ پاکستان میں آبادی میں اضافہ کی سالانہ شرح 1981ء کی مردم شماری میں 3.1 فیصد ریکارڈ کی گئی تھی جو 1998ء کی مردم شماری میں کم ہو کر 2.6 فیصد پائی گئی۔ اقوام متحدہ کی ایک رپورٹ کے مطابق 2028ء میں پاکستان کی آبادی 218.99 ملین ہو جائے گی اور پاکستان آبادی کے لحاظ سے دنیا کا 5واں بڑا ملک ہوگا۔

# پاکستان کے صوبوں کی آبادی

1998ء کی مردم شماری کے مطابق پاکستان کے صوبوں کی درج ذیل آبادی ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| صوبہ پنجاب | 72.58 ملین | صوبہ سندھ | 29.991 ملین |
| صوبہ خیبر پختونخواہ | 17.5 ملین | صوبہ بلوچستان | 6.5 ملین |

نوٹ: 22 لاکھ سے زائد افغان مہاجرین اس کے علاوہ ہیں۔

## بڑے شہروں کی آبادی

(1998ء کی مردم شماری کے مطابق)

| | | | |
|---|---|---|---|
| کراچی | 92,69,265 | لاہور | 50,63,499 |
| فیصل آباد | 19,77,246 | راولپنڈی | 14,06,214 |
| حیدرآباد | 11,51,274 | ملتان | 11,82,441 |
| گوجرانوالہ | 11,24,749 | اسلام آباد | 799,000 |
| پشاور | 984,113 | کوئٹہ | 5,60,307 |

## پاکستان کی آبادی اور شرح پیدائش (2016ء-1981ء)

| سال | کل آبادی (ملین) | آبادی میں اضافے کی شرح پیدائش % |
|---|---|---|
| 1981ء | 84.9 | 3.0 |
| 1982ء | 87.4 | 3.0 |
| 1983ء | 89.9 | 2.9 |
| 1984ء | 92.4 | 2.8 |
| 1985ء | 94.9 | 2.7 |
| 1986ء | 97.5 | 2.7 |
| 1987ء | 100.1 | 2.7 |
| 1988ء | 102.7 | 2.6 |
| 1989ء | 105.4 | 2.6 |
| 1990ء | 108.0 | 2.6 |
| 1991ء | 110.8 | 2.5 |
| 1992ء | 113.6 | 2.5 |
| 1993ء | 116.5 | 2.5 |
| 1994ء | 119.4 | 2.5 |
| 1995ء | 122.4 | 2.5 |
| 1996ء | 125.4 | 2.5 |

| 1997ء | 128.4 | 2.4 |
|---|---|---|
| 1998ء | 131.5 | 2.4 |
| 1999ء | 134.5 | 2.3 |
| 2000ء | 137.5 | 2.2 |
| 2001ء | 140.8 | 2.4 |
| 2002ء | 144.7 | 2.5 |
| 2003ء | 147.6 | 2.4 |
| 2004ء | 150.5 | 2.4 |
| 2005ء | 160.0 | 1.9 |
| 2006ء | 162.4 | 1.8 |
| 2007ء | 165.0 | 1.8 |
| 2008ء | 167.7 | 1.8 |
| 2009ء | 169.9 | 1.6 |
| 2010ء | 177.2 | 1.5 |
| 2011ء | 187.3 | 1.6 |
| 2013ء | 193.2 | 1.6 |

(بحوالہ: پاپولیشن سیلز، پلاننگ اینڈ ڈویلپمنٹ ڈویژن، اسلام آباد)

## سب سے زیادہ شرح خواندگی والے پاکستانی اضلاع

| نمبر شمار | ضلع | صوبہ | شرح خواندگی |
|---|---|---|---|
| -1 | اسلام آباد | دارالحکومت | 72.38فیصد |
| -2 | راولپنڈی | پنجاب | 70.45فیصد |
| -3 | کراچی | سندھ | 65.26فیصد |
| -4 | لاہور | پنجاب | 64.66فیصد |
| -5 | جہلم | پنجاب | 63.92فیصد |
| -6 | گجرات | پنجاب | 62.18فیصد |
| -7 | سیالکوٹ | پنجاب | 58.92فیصد |
| -8 | کوئٹہ | بلوچستان | 57.07فیصد |
| -9 | چکوال | پنجاب | 56.72فیصد |
| -10 | ایبٹ آباد | خیبر پختونخواہ | 56.61فیصد |
| -11 | گوجرانوالہ | پنجاب | 56.55فیصد |
| -12 | ہری پور | خیبر پختونخواہ | 53.72فیصد |
| -13 | نارووال | پنجاب | 52.65فیصد |

| | | | |
|---|---|---|---|
| -14 | فیصل آباد | پنجاب | 51.94فیصد |
| -15 | ٹوبہ ٹیک سنگھ | پنجاب | 50.50فیصد |
| -16 | اٹک | پنجاب | 49.27فیصد |
| -17 | منڈی بہاؤالدین | پنجاب | 47.44فیصد |
| -18 | سکھر | سندھ | 46.62فیصد |
| -19 | سرگودھا | پنجاب | 46.30فیصد |
| -20 | حیدرآباد | سندھ | 44.25فیصد |

# پاکستان کی انتظامی تقسیم

## [پاکستان کے ڈویژن اور اضلاع]

سیاسی طور پر پاکستان چار صوبوں (پنجاب، سندھ، خیبر پختونخواہ اور بلوچستان)، قبائلی علاقوں اور اسلام آباد کے وفاقی علاقے پر مشتمل ہے۔ صوبوں کو ڈویژنوں، اضلاع اور سب ڈویژنوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ مجموعی طور پر ملک میں 28 کمشنریاں اور 118 اضلاع ہیں۔

| نمبر شمار | صوبہ | ڈویژن | اضلاع |
|---|---|---|---|
| 1 | پنجاب | 9 | 36 |
| 2 | سندھ | 6 | 24 |
| 3 | خیبر پختونخواہ | 8 | 25 |
| 4 | بلوچستان | 6 | 32 |
| 5 | اسلام آباد | — | 1 |
| ٹوٹل | پاکستان | 29 | 118 |

(i) مئی 2005ء کو ننکانہ کو ضلع کا درجہ دیا گیا۔
(ii) 3 نومبر 2008ء کو ساہیوال کو پنجاب کے نویں ڈویژن کا درجہ دیا گیا۔
(iii) 26 جنوری 2009ء کو چنیوٹ کو پنجاب کے 36 ویں ضلع کا درجہ دیا گیا جبکہ اس ضلع کا افتتاح یکم جولائی 2009ء کو کیا گیا۔
(iv) سندھ کی صوبائی حکومت نے 12 اکتوبر 2013ء کو ضلع ٹھٹھہ کو تقسیم کر کے نئے ضلع کا نام سجاول رکھا۔
(v) خیبر پختونخواہ کی صوبائی حکومت نے 28 جنوری 2011ء کو ہزارہ ڈویژن میں چھٹے ضلع تورغر کا اضافہ کیا۔

## صوبہ پنجاب کے ڈویژن اور اضلاع

| نمبر شمار | ڈویژن | اضلاع | کل اضلاع |
|---|---|---|---|
| -1 | لاہور | لاہور، قصور، شیخوپورہ، ننکانہ | 4 |
| -2 | راولپنڈی | راولپنڈی، اٹک، جہلم، چکوال | 4 |
| -3 | فیصل آباد | فیصل آباد، جھنگ، ٹوبہ ٹیک سنگھ، چنیوٹ | 4 |
| -4 | سرگودھا | سرگودھا، میانوالی، خوشاب، بھکر | 4 |
| -5 | گوجرانوالہ | گوجرانوالہ، سیالکوٹ، گجرات، نارووال، منڈی بہاؤالدین، حافظ آباد | 6 |

| نمبر شمار | ڈویژن | اضلاع | کل اضلاع |
|---|---|---|---|
| 6- | ملتان | ملتان' وہاڑی' خانیوال' لودھراں | 4 |
| 7- | بہاولپور | بہاولپور' بہاولنگر' رحیم یار خان | 3 |
| 8- | ڈی جی خان | ڈی جی خان' راجن پور' لیہ' مظفر گڑھ | 4 |
| 9- | ساہیوال | ساہیوال' پاکپتن' اوکاڑہ | 3 |
| | ٹوٹل | | 36 |

## صوبہ سندھ کے ڈویژن اور اضلاع

| نمبر شمار | ڈویژن | اضلاع | کل اضلاع |
|---|---|---|---|
| 1- | کراچی | کراچی | 1 |
| 2- | سکھر | سکھر' خیر پور' گھوٹکی' نوشہرو فیروز | 4 |
| 3- | حیدر آباد | حیدر آباد' دادو' ٹنڈو الله یار' مٹیاری' جام شورو' ٹنڈو محمد خان' شہید بینظیر آباد' | 7 |
| 4- | لاڑکانہ | لاڑکانہ' جیکب آباد' شکار پور' قمبر شہداد کوٹ' کشمور | 5 |
| 5- | میر پور خاص | میر پور خاص' تھر' سانگھڑ' عمر کوٹ | |
| 6- | بھنبھور | ٹھٹھہ' بدین' سجاول | 3 |
| | ٹوٹل | | 24 |

## صوبہ خیبر پختونخواہ کے ڈویژن اور اضلاع

| نمبر شمار | ڈویژن | اضلاع | کل اضلاع |
|---|---|---|---|
| 1- | پشاور | پشاور' نوشہرہ | 2 |
| 2- | کوہاٹ | کوہاٹ' کرک' ہنگو | 3 |
| 3- | ڈی آئی خان | ڈیرہ اسماعیل خان' ٹانک | 2 |
| 4- | مالاکنڈ | مالاکنڈ' سوات' چترال' بونیر' شانگلہ' اپر دیر' لوئر دیر | 7 |
| 5- | ہزارہ | کوہستان' بٹ گرام' مانسہرہ' ایبٹ آباد' ہری پور' تورغر | 6 |
| 6- | مردان | مردان' چارسدہ' صوابی | 3 |
| 7- | بنوں | بنوں' لکی مروت | 2 |
| | | ٹوٹل | 25 |

## صوبہ بلوچستان کے ڈویژن اور اضلاع

| نمبر شمار | ڈویژن | اضلاع | کل اضلاع |
|---|---|---|---|
| 1- | کوئٹہ | کوئٹہ' پشین' چاغی' قلعہ عبداللہ' نوشکی | 5 |
| 2- | قلات | قلات' خضدار' لسبیلہ' خاران' مستونگ' آواران' واشک | 7 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| -3 | سبی | سبی، ڈیرہ بگٹی، کوہلو، زیارت، ہرنائی، لہڑی | 6 |
| -4 | مکران | کیچ، گوادر، پنجگور | 3 |
| -5 | ژوب | ژوب، لورالائی، بارکھان، قلعہ سیف اللہ، شیرانی، موسیٰ خیل | 6 |
| -6 | نصیر آباد | کچھی، جھل مگسی، جعفر آباد، نصیر آباد، صحبت پور | 5 |
| | | ٹوٹل | 32 |

## وفاق کے زیر انتظام قبائلی علاقے (فاٹا)

| نمبر شمار | قبائلی علاقوں کے نام | رقبہ (مربع کلومیٹر) | آبادی |
|---|---|---|---|
| -1 | پشاور کا قبائلی علاقہ | 261 | 37061 |
| -2 | کوہاٹ کا قبائلی علاقہ | 446 | 57245 |
| -3 | ڈی آئی خان کا قبائلی علاقہ | 3229 | 86007 |
| -4 | بنوں کا قبائلی علاقہ | 877 | 79362 |
| -5 | باجوڑ ایجنسی | 1290 | 289206 |
| -6 | کرم ایجنسی | 3380 | 294362 |
| -7 | مہمند ایجنسی | 2296 | 163933 |
| -8 | خیبر ایجنسی | 2776 | 284256 |
| -9 | شمالی وزیرستان ایجنسی | 4707 | 238910 |
| -10 | جنوبی وزیرستان ایجنسی | 6620 | 309454 |
| -11 | اورکزئی ایجنسی | 1538 | 358751 |

☆ صوبہ پنجاب میں 9 ڈویژن اور 36 اضلاع ہیں۔

☆ پنجاب کے نو اور صوبہ خیبر پختونخواہ کے سات ڈویژن ہیں جبکہ بلوچستان اور سندھ چھ چھ ڈویژنوں پر مشتمل ہیں۔

☆ حکومت سندھ نے بھنبھور کے نام سے چھٹا ڈویژن 24 اپریل 2014ء کو قائم کیا۔

☆ صوبہ پنجاب 36 اضلاع پر مشتمل ہے جبکہ بلوچستان 32 اضلاع کے ساتھ دوسرے نمبر پر ہے۔

☆ صوبہ سندھ کے 24 اضلاع ہیں جبکہ صوبہ خیبر پختونخواہ کے 25 اضلاع ہیں۔

☆ پاکستان میں قبائلی علاقوں کی کل تعداد گیارہ ہے۔

☆ جنوبی وزیرستان ایجنسی رقبہ کے لحاظ سے سب سے بڑی ایجنسی ہے، اس کا رقبہ 6620 مربع کلومیٹر ہے۔

☆☆☆☆☆

# اسلامی جمہوریہ پاکستان کا قیام

1- تحریک خلافت کی راہنمائی کرنے والی شخصیت کا نام ہے:

(ا) سرسید احمد خان (ب) علامہ محمد اقبالؒ

(ج) مولانا محمد علی جوہر (د) سر آغا خان

2- توبۃ النصوح ناول کس کی تحریر ہے؟

(ا) ڈپٹی نذیر احمد (ب) مولانا الطاف حسین حالی

(ج) مولانا شبلی نعمانی (د) مولانا ذکاء اللہ

3- نواب سراج الدولہ کا تعلق کس علاقے سے تھا؟

(ا) یوپی (ب) مدراس

(ج) بنگال (د) آسام

4- قاضی محمد عیسیٰ کس علاقے سے تعلق رکھتے تھے؟

(ا) صوبہ سرحد (ب) صوبہ پنجاب

(ج) صوبہ بنگال (د) بلوچستان

5- آل انڈیا مسلم لیگ کا قیام کس سال عمل میں آیا؟

(ا) 1885ء (ب) 1906ء

(ج) 1909ء (د) 1940ء

6- جنگ آزادی کس سن میں لڑی گئی؟

(ا) 1850ء (ب) 1857ء

(ج) 1867ء (د) 1877ء

7- 1946ء کی عبوری حکومت میں کتنے مسلم لیگی وزرا شامل تھے؟

(ا) دو (ب) تین

(ج) چار (د) پانچ

8- قانون آزادی ہند منظور ہوا:

(ا) 14 اگست 1947ء (ب) 18 جولائی 1947ء

(ج) 24 اکتوبر 1946ء (د) 3 جون 1947ء

9- 'پاکستان ناگزیر تھا' کتاب کا مصنف کون ہے؟

(ا) علامہ محمد اقبال (ب) ابوالکلام آزاد

(ج) سرسید احمد خان (د) سید حسن ریاض

10- قرارداد لاہور آل انڈیا مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس میں کب منظور کی گئی؟

(ا) 1930ء (ب) 1940ء

(ج) 1946ء (د) 1942ء

11- علامہ محمد اقبالؒ نے مشہور خطبہ الہ آباد کس سال صادر فرمایا؟

(ا) 1940ء (ب) 1930ء

(ج) 1942ء (د) 1928ء

12- جنگ عظیم دوم کا آغاز کس سال میں ہوا؟

(ا) 1914ء (ب) 1939ء
(ج) 1919ء (د) 1945ء

جوابات
Answers

| -1 | ج | -2 | الف | -3 | ج | -4 | د |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| -5 | ب | -6 | ب | -7 | د | -8 | ب |
| -9 | د | -10 | ب | -11 | ب | -12 | ب |

# اسلامی جمہوریہ پاکستان کی ابتدائی مشکلات

-1 انگریزوں کے دور حکومت میں برصغیر میں ریاستوں کی تعداد کیا تھی؟
(ا) 535 (ب) 435
(ج) 635 (د) 630

-2 ریاست جموں و کشمیر کو انگریزوں نے ڈوگرہ راجہ کے ہاتھ کتنے روپے میں فروخت کیا تھا؟
(ا) 70 لاکھ روپے (ب) 85 لاکھ روپے
(ج) 50 لاکھ روپے (د) 75 لاکھ روپے

-3 قیام پاکستان کے وقت ریاست حیدرآباد دکن میں کس قوم کی اکثریت تھی؟
(ا) مسلمان (ب) ہندو
(ج) سکھ (د) عیسائی

-4 11 ستمبر 1948ء کو بھارت نے کس ریاست پر حملہ کیا؟
(ا) ریاست حیدرآباد دکن (ب) ریاست جموں و کشمیر
(ج) ریاست مناوادر (د) ریاست جوناگڑھ

-5 اثاثوں میں پاکستان کا حصہ تناسب کے لحاظ سے کیا تھا؟
(ا) 750 ملین روپے (ب) 700 ملین روپے
(ج) 1050 ملین روپے (د) 950 ملین روپے

-6 متحدہ برصغیر میں 1947ء تک کل کتنی آرڈیننس فیکٹریاں کام کر رہی تھیں؟
(ا) 10 (ب) 12
(ج) 16 (د) 20

-7 تقسیم برصغیر سے پہلے ڈوگرہ راج کے خلاف کشمیریوں نے کس سال اپنی آزادی کی جنگ کا آغاز کیا؟
(ا) 1940ء (ب) 1930ء
(ج) 1920ء (د) 1928ء

-8 اقوام متحدہ کے کس ادارے نے 1948ء میں ریاست جموں و کشمیر میں استصواب رائے کرانے کے حق میں قراردادیں منظور کیں؟
(ا) جنرل اسمبلی (ب) سلامتی کونسل
(ج) تولیتی کونسل (د) عالمی عدالت انصاف

-9 تقسیم برصغیر کے وقت ہندوستان میں کون وائسرائے تھا؟
(ا) لارڈ کرزن (ب) لارڈ ویول

